ہین مرکبات کی مثال ہونی لازم ہے وہ جو پنڈت صاحب نے کمہار کی مثال دی ہے وہی
تمام لوازمات بنانے کیلئے لازم اور ضروری ہین یعنے کہ ندرت کا ہونا بجاے اوزار
کے فاعل کا ہونا بجاے کمہار کے اور مٹی کا ہونا بجاے مادہ کے ہم یہہ نہین مانتے
کہ مجردات کا بہی کوئی کرتا ہوتا ہے۔ چونکہ وہ کرتا جسکو ہم جگت کا فاعل مانتے ہین
مجردات سے ہے لہذا کچھہ ضرورت نہین کہ کرتا کا کرتا اس حالت مین مانا جاوے کیونکہ
سبب اولے کا سبب نہین ہوتا ہے۔ ہمنے کرتا کے معنے وہی سمجہے جو کہ پنڈت صاحب
نے کمہار کی مثال مین دئے ہین ✣

## جواب جینیونکا

مین یہہ عرض کرتا ہون کہ ابتک ہم آپسے کرتا سمجہے نہ کچھہ سمجہے کرتا کا سوال تو مینے
پیچہے کرر کہا ہے مینے کمہار کو اپنی زبان سے کمہار کا کہنا بیان نہین کیا بلکہ دریافت
کیا ہے کہ ان چیزونکا کرتا کون ہے اور کیا کرتا کا سروپ ہے اور مینے جو کہا کہ
آپنے جو فرمایا کہ جو چیز ہے سو کرتا کی کری ہوئی ہے تو ابتک کرتا کا بیان نہین ہوا
کہ کیا چیز کرتا ہے اور جو چیز ہوگی وہ کرتا کی کری ہوئی ہوگی در سٹانٹ کے لئے
جو کرتا وغیرہ ہین وہ بہی کرتا ہی کے کئے ہوئے ہونگے۔ اسواسطے کرتا کا بہی کرتا ہوگا
لانہایت آپنے جو یہہ کہا کہ جتنی چیزین عمارت وغیرہ کا کرتا دیکہکر سبکو اوپر کرتا پیدہ
نہین ہوتا کیونکہ دہوان دیکہکر پوشیدہ اگنی کا قیاس کیا جاتا ہے اور ظاہراً
جو دہوان دیکہا ہو اور اگنی نہین ہووے تو اوسکو کیونکر کہا جاوے کہ اگنی ضرور
ہے اول آپ کرتا کا سروپ بیان کرو تب مین بہت باتین بیان کرون اور اپنی شروع
ہی مین اپنا کل سروپ باندہ کر کہدیا ہوتا۔ تاکہ ضرورت سوال نہوتی اب سروپ
باندہ کر فرمائے تاکہ اوسپر بیان کیا جاوے ✣

## جواب آریونکا

صاحبو منطق کا قاعدہ یہہ ہے کہ جسوقت ایک شخص کچھہ اعتراض کرے یا کوئی بات دریافت کرے تو اُترداتا پہلے اُس کے سوال کے اوپر کچھہ اعتراض کرے اور اُتر دے اور پہر کچھہ اپنا بیان شروع کرے اور یا کوئی اعتراض جو اوس کے خیال مین مضمون کے متعلق ہو کرے ورنہ یہہ خیال کیا جاویگا کہ جو اعتراض کیا گیا ہے وہ طرف ثانی کو منظور اور قبول ہے اور آیندہ اوسکی بات کے اوپر جائے حرف گیری ہو گی جو کچھہ مینے اعتراض پہلے سوال مین قایم کئے تہے پنڈت صاحب نے اُنمین سے ایک کا جواب بہی نہین دیا - لہذا مین پنڈت صاحب کی توجہ اُسطرف مبذول کراتا ہون کرتا کا سروپ ست چت آنند اور نراکار دیالو اجنما اور وہ سرشٹی کا کرتا ہے - کمہار کی مثال مین ہم کمہار کو کہیڑیکا کرتا یا نمیتا قرار دیتے ہین آگ کی نسبت مین جو پنڈت صاحب نے یہہ کہا کہ دہوان جو اگنی پر تیکش ہو تو ہم خیال کرینگے کہ دہوان سو ہم سدہ ہے، مگر مین ایک مسئلہ کی طرف آپکی توجہ دلاتا ہون کہ بغیر سبب کے کوئی نتیجہ نہین ہو سکتا اور دہوان چونکہ ایک نتیجہ ہے اور یہہ مرکبات مین داخل ہے لہذا اسکا سبب کوئی نکوئی ضرور ہونا چاہئے اس قاعدہ کے موافق ہمکو ماننا واجب آئیگا کہ دہوئین کا کوئی نکوئی سبب ضرور ہے آپ اوس سبب کا نام اپنی اصطلاح مین جو چاہین سو رکھہ لین ہم اپنی اصطلاح مین اُسکو اگنی کہینگے کرتا کا کرتا یون نہین ہو سکتا کہ سبب اولے کا سبب ماننا منطق کے خلاف ہے ✤

## جواب جینیونکا

پہلا کونسا سوال ہے جسکا جواب نہین دیا گیا ✤

## جواب آریونکا

مین یهه عرض کر چکا هون ماقبل سوال مین که مکانات کا بنانیوالا فریقین مانتے هین یهه هماری مثال تو مقبولهٔ فریقین هے اب رهی سویم سِدہ بستوئین وہ ساری معرض بحث مین هین اور معرض بحث کی مثال نهین هو سکتی لهذا پنڈت صاحب کو چاهیے که اُن مثالون کو چهوڑ کر جو که معرض بحث مین هین ایک ایسی مثال دین جو که سویم سِدہ هو هم مجردات کو قدیم مانتے هین مرکبات سے مثال هونی چاهیے کیونکه هم جگدیسور کو مرکبات کا رکاب دینے والا مانتے هین نه که مجردات کا بنانے والا اور سبب ادنے کا سبب هو سکتا هی یا نهین اسکا هی جواب دین ✤

## جواب جینیونکا

پهلے سوال کا جواب تو یهه هے که جتنے درخت وغیرہ نباستی هین وهی بنتے هین اور کرتا اونکا کوی نهین هے کیونکه چیز بنتی دیکهی اور کرتا اوسکا نهین دیکهتا تو نیائے ساستر مین یهه لکها هے که جسکا سادهیه کا ابهاو پرمان انتر کرکے نشچت هو وہ بادهت هے دلیل سے ثابت کرتے هین کوئی کرتا اسکا هی اور پرتیکش کوئی کرتا نظر نهین آتا۔ کیونکه جیسے اگنی کو کوئی ساد هے که یهه اُوشن هی اور اسمین منسودرب کے دربیہ تین جو جو درب هین سو سو اُشن هین تو دلیل سے تو اوسکو اُوشن بنیا تابت هو پرنتو پرتیکهه سے ظاهرا اوشن هی اسواسطے جو دلیل کے خلاف ظاهر کی هو وہ بادهت هی دوسرے بناوٹ کے قاعدہ سے ست پرت پکچه نامانتهیوابهاس هے که جو نراکار چیز هی وہ لا وجود هی کچهه هو نهین اور اُس سے کچهه بن نهین سکتا اسی ست پرت پکچه نامانتهیوابهاس سے تیسرے بیاپتی کا لین جو جو کرتا دیکهی هین سو دیشٹ هین او وسریر سهت هین تو سریر کی سهاتیا بنا نراکار سے کوئی چیز بن نهین سکتی سریر تبشٹ کرتا هے سریر

رہت کوئی کرتا جگت مین دیکھتا ہنین اور جو ہو تو بتلاؤ دوسرے پہلا کارن جو آپ کرتا کو ٹھہراتے ہین اوسمین کوئی پرمان ہنین ہے کہ پہلا کارن ہے یا دوسرا یا کونسا ہمکو دریافت ہنین ہوا اور کارن اور کارج کا سروپ بیان کرو تاکہ معلوم ہو کہ آپ ان الفاظ کے سعنے کیا سمجھتے ہین جس سے آپنے کہا کہ پہلے کارن کا کارن ہنین ہوتا +

## جواب آریونکا

صاحبو ورخت آو کا یہہ لوگ کرتا ہنین مانتے ہین اور ہم اوسکا کرتا مانتے ہین لہذا درخت معرض بحث مین ہین لہذا مثال غلط مثال وہ ہونی چاہئے جو معرض بحث مین نہو۔ یہہ قاعدہ جو کہ پنڈت صاحب نے بیان فرمایا ہے اسکا جواب یہہ ہے کہ اگر کوئی بات یا کیسا کرتا ہمارے سامنے نہو تو ہم یہہ نہین مانینگے کہ اوسکا کوئی کرتا ہے یہہ بات بیری مثال سابق سے جو کہ مقبولہ فریقین ہے خلاف ہے اگر ایسا کوئی پرتکچھ دیکھا دیا جاوے یا کوئی ایسا پرتکچھہ ہو کہ کرتا کسی شے کا ہنین ہو سکتا تو مثال سابق یا دلیل سابق رد ہو سکتی ہے اگر اگنی مین یہہ بات مسلمہ ہے اور مشاہدہ بتلا رہا ہے کہ ہر نتیجہ کا کوئی نکوئی سبب ضرور ہوتا ہے جیسے کہ ہم ایک بچہ کو دیکھین از خود ہمارے دل مین یہہ خیال پیدا ہوتا ہے کہ اسکا باپ دادا پردادا ہو جو ہون گے ہر چند کہ ہمنے اونکو بذات خود نہ دیکھا ہو گا۔ غالب ہے کہ ہر ایک شخص اسبات پر گمان کریگا کہ اسکا پردادا ضرور ہو گا اگر کوئی شخص یون کہے کہ پرتکچھ مین اسکا پردادا ہنین لہذا اسکا پردادا ہو ہی ہنین سکتا۔ صاحبو جبکہ درخت نتیجہ ہے تب اس کے سبب یعنے کہ وہ چھوں چیزین جنکے کہ اوپر کل بیاکھیان ہوا تھا ہونی لازم ہے یعنے کہ ایک کرتا سعنے فاعل دوسرے مادہ وغیرہ ہونا ضروری ہے۔ یہہ اسبات

کا پہلے ذکر کر آئے ہین چونکہ دہوان نتیجہ ہے لہذا اسکا سبب اگنی ضرور ہی ہونا
چاہیے میرے خیال مین بغیر اگنی دہوان کا مان لینا خواہ اگنی ظاہر ہو یا پوشیدہ
تو خیال کے خلاف اور غیر ممکن ہے ٭

# جواب جینیونکا

میرے تینون پرشنونکا اوتر نہین آیا - بابو صاحب نے فرمایا کہ ایک لڑکا پیدا
ہوا تو اوسپر ہم قیاس کر سکتے ہین کہ اوس کے باپ دادا ہی ہین اور پرتکھیہ
نہین ہین تو کیا یہہ کہا جاویگا کہ دادا باپ نہین ہین سو اسطرح پر نہین ہے کہ وہ
لڑکا جسوقت پیدا ہوتا تھا اوس وقت اوس کے ماں باپ پرتکھیہ سِدہ تھے اسواسطے
موجود تھے پھر کچھ ضرورت دلیل نہی اور پرمان با دہک ہین اور اسوجہ سے ہی
درخت ادک کا کرتا بوقت اُسنے کوئی نہین پرتکچہ ہوتا ہے اور وہان جسوقت
کہ لڑکے کے باپ دادا کا قیاس کرتے ہین تو وہ کہتے ہین کہ اوس کے باپ دادا تھے
وہ پرتکچہ کا بشئی ہی نہین ہے بلکہ بہوت کال کا بشئی ہے اور اسواسطے یہہ دلیل ثابت
نہین ہو سکتی میری بحث یہہ ہی کہ جہان دہوان وہان اگنی موقعہ کی حساب سو ہے
کچھ کارج کارن کے حساب یہہ دلیل نہین کرتا ہون کیونکہ ریل کا دہوان اُڑکر آدہ
کوس پر چلا گیا اور دیکھنے والا یون کہے کہ جہان دہوان وہان آگ تو ظاہر اوسجان
ہی اور آگ وہان نہین ہی اور دونون سوال یعنے ست پرت پکچہ ہتوابہاس اور
بادہت کا اور کارج کارن کے سروپ کا اُوتر ابتک نہین ملا اور حسب قول آپ کے
انومان کے بدین بحث کہ اوسکا باپ اور اُسکا باپ اور اسیطرح پر سویم سِدہ انادی
ثابت ہوگئی بڑے اَشچرج کی بات ہی کہ آدپرش جو کہ بنا ماتا پتا کے پیدا ہو گیا اور
پرمیشر کے بنا جو کہ اب تک سِدہ ہی نہین ہے پیدا ہو سِدہ کا ہونیا اور سِدھ

کا ماننا اشد ضروری ہے ٭

## جواب آریونکا

صاحبو میری پہلی بات کا جواب ابتک ہنین آیا فرض ہے کہ یہہ جگہہ جہان کہ ہم
اور آپ سب صاحب بیٹھے ہین معرض بحث مین ہو تو کیا کوئی شخص خاص اسی
مکانکی مثال لا سکتا ہی - چونکہ وقت گذر گیا اور وہ باتین خلاف مضمون کیے ہین
لہذا جواب آگے چل کے دیا جاویگا ٭

## جواب جینیونکا

بابو صاحب نے یہہ فرمایا کہ جو شئے معرض بحث مین ہو اُسکی مثال نہین ہو سکتی
ہمنے مثال نہین دی کہ اونکے دعوی کو باطل کیا ہے ایک مکان پر دو شخص
متنازعہ اپنی اپنی ملکیت کا کرین تو ایک ہی چیز پر فریقین اپنا پرمان دیوین گے
درختادک وغیرہ متنازعہ ہین وہ لیل دیتے ہین کہ یہہ کرتا کی بنائی ہوئی ہین
ہم پرتکچہ پرمان سے اُنکو رد کرتے ہین کہ سوئم سدہ ہین اور نیائی کا قاعدہ
یون ہے کہ بیاپتی تین وجہ کی ہے - انوی ببتریکی کیول انوہ کیول بتریکی
کیونکہ جس کے بہاؤ اور ابہاؤ دونون طرحکے درشٹانت ہون وہ انوی ببتریکی
ہے جیسے جہان دہوان وہان آگ اور جہان اگنی نہین وہان دہوان نہین ہے
دوسری ایک کیول انوہ ہوتی ہی - جیسے کہ کسی نے انومان کیا کہ آدمی گیٹہ ہین کاہی
سے نہین پرمیو ہنے تین تو جہان جہان گیٹہ تہان تہان پرمیو اسکا انوی
درشٹانت تو ہے مگر بتریک درشٹانت نہین اور تیسرا بتریکی بیاپتی ہے
کہ جسکی مثال تو کوئی چیز ہی نہین اور بر عکس اُس کے بہت ہین جیسے پرتھوی

گو اتر بہید وتی سماد ہتے ہین تو گندہ دت ہنیو دیتے ہین تو اسکی مثال کی کوئی چیز تو ہے ہی نہین مگر خلاف اُس کے ہین اور بغیر دوسری مثال کے انو ان منطق سے سدہ ہی ✤

## جواب آریونکا

پنڈت جی نے یہہ جو فرمایا کہ ہم نے مثال نہین دی بلکہ اونکی دعوی کو رد کیا ہی میرا دعوی کہین نہین باطل کیا گیا۔ کیونکہ میرا یہہ دعوی ہے کہ مکانات کی مثال مقبولہ ہے سویم سدہ کی مثال دیجئے میرا اور کوئی اسوقت تک نہین۔ پنڈت نے یہہ جو فرمایا کہ مکان کے اوپر جب تنازعہ ہوتا ہی تو اوس مکان کا ثبوت دیا جاتا ہی مگر مثال اور مکان کی ہوتی ہی۔ مین قبول کرتا ہون کہ اُس کے مکان کی مثال نہین دیجاتی۔ مثلاً یہہ جو کہا کہ پرماتما کی مثال کون آسکتی ہے۔ ای صاحب مثال کا کونہ ہمیشہ کٹا ہوا کرتا ہے۔ اگر پرمیشور کے مقابلہ کوئی دوسرا پرمیشور ہو تو جو اعتراض کہ پہلے پرمیشور پر ہو وہ ہی دوسرے پرمیشور پر ہوگا لہذا مثال کا کونہ کٹا ہوا واجب ہے وہ نیم جو کہ بیان کئے ہین اُنکا اثبات پنڈت صاحب کی طرف ہی اُنکا اثبات نہو جاوی تو تر دید کے ضرورت نہین علاوہ برین میرے دعوی کو دیکھکر مضمون کے موافق بحث جاری ہونی چاہئے نہ کہ خلاف مضمون سبب اولے کا سبب نہین ہوتا۔ یہہ بات پنڈت صاحب نے مان لی ہے اور چونکہ پرمیشور مجردات سی ہی لہذا پرماتما سبب اولی ہوا۔ کیونکہ جسقدر چیزین مجردات سی ہوتی ہین وہ سب سبب اولی ہوتی ہین لہذا پرماتما سبب اولے ہے ✤

# جواب جینیون کا

ہمنے تین ہیتہیون سے یعنے ست پرت یکچہ بادہت مہتوابہاس تمہارے دعوے کو رد کردیا ہے اور آپسے جواب نہین ملا - جو آپنے یہہ فرمایا کہ مثال دوسری دیجئے
تو یہ دعوے ہی کو در اصل تینون دلایل متذکرہ صدر سے باطل کردیا ہمارے مثال دینے سے کوئی غرض ہی نہین بلکہ تردید دعوے کی ہے - یہ تو ہر طرحسے کہنڈن کر چکا مگر آپسے تینون دوش رفع نہوئے ہم تو اسقدر جواب دے چکے اگر آپکی نظر مین کافی جواب نہین ہے تو اور پنڈت لوگ دیکہہ لیوینگے ❊

دستخط
پنڈت متہراداس وغیرہ جینی

دستخط
لالہ مرار یلال ایف اے
وغیرہ آریہ

## ازطرف لالہ اوگرسین صاحب سبہاپتی

لالہ اوگرسین صاحب پریزیڈنٹ جینی سبہانے فرمایا کہ چونکہ پنڈت متہراداس صاحب اپنی نظر اور راے مین مباحثہ امر متنازعہ کو ختم کر چکے ہین اور ضرورت بحث نہین ہے پس اگر اور کسی امر پر مباحثہ کرنا منظور ہو تو رات کا وقت باقی ہے - اس امر بحث شدہ پر سب کو مباحثہ نہوگا اور اگر راے ممبران آریہ سماج مین یہہ جواب ناکافی ہے تو اسکے کافی اور ناکافی ہونیکی تجویز دیگر علما کر لیوینگے ❊ دستخط - لالہ اوگرسین

## ازطرف لالہ کندن لعل پردہان آریہ سماج سہانپور

چونکہ مباحثہ جب شروع ہوا تو بیان اول منجانب جینی سبہا ہوا تہا تو ختم ہمارے بیان پر ہونا چاہیے تہا - کیونکہ ہمارے خیال مین بہت کچہہ باتین قابل تردید

فریق ثانی کیطرف سے بیان ہوئی ہین - اور بار ثبوت بہت سی باتونپر انکا اونکے ذمہ
ہے کہ جنکا ثبوت کچھہ نہین ہوا - ہمارے یہہ درخواست ہے کہ تردید اونکی ہم سے
سن لیجاوے آیندہ اختیار ہے ٭ دستخط - لالہ کندن لعل

# ازطرف لالہ جوتی پرشاد سکرٹری مباحثہ

چونکہ مباحثہ تحریری کو حوالہ راے علماء دیگر کیا گیا اور آیندہ مباحثہ ملتوی رہا اس لیئے مناسب ہے
کہ مباحثہ تحریری جو کچھہ ہو چکا ہے اوسکو فریقین باختیار خود چھپوا کر راے طلب
کرا دیوین اور چونکہ امر متنازعہ پر شب کو کرنا ایک فریق کو منظور نہین ہے بلکہ دوسرے
امر کی مباحثہ کی درخواست ہے اور صبح شرائط ضروری مین صرف ایک معاملہ کے
بارہ مین مباحثہ ہونا قرار پایا ہے - خلاف اس کے شب کو مباحثہ ہونا مناسب
نہین ہے پس مباحثہ ختم ہو جاوے ٭ دستخط - لالہ جوتی پرشاد

بعد اس کے سکرٹری صاحب کا شکریہ ادا کرنے کے سبہا برخواست ہوئی - مین لالہ جوتی
پرشاد صاحب سکرٹری کا شکریہ ادا کرتا ہون کہ جنکی فراخ حوصلگی بلا تعصبی و منصف
مزاجی ولیاقت و دانائی سے مباحثہ اس خوبصورتی کے ساتھہ اختتام کو پہونچا لیکن
مین تعجب کرتا ہون کہ مینے سنا ہے کہ سکرٹری صاحب ہی دیانندی آریہ سماجی ہین -
مین کبھی اس بات پر یقین نہین کرتا کہ ایسے اوصافون کی کہان والہ آریہ سماجی ہون
سکرٹری صاحب کبھی آریہ سماجی نہین ہین - اگر کسی صاحب کو میرے چھپوانے یا
دستخط وغیرہ مین کیطرحکی کمی بیشی کا شک و شبہہ ہو تو اصلی مباحثہ واسطے رفع
شک کر ملاحظہ کرا سکتا ہون - بہت صاحب جنکے دلمین تعصب ہے خیال کرین گے
کہ آریون کے تین قسم مین بالکل جہوٹ لکھا ہے - مین اس بات کو یقین دلاتا
ہون کہ اوپر کی باتین مینے بچشم خود دیکھی ہین - اول فارسی انگریزی دار

آریونکی بناوٹ تو اسی مباحثہ کے پڑہنے سے معلوم ہوجاویگی۔ جنہین آریونکی
طرف سے سوای اِن دوچار باتون کے اور کچھہ معلوم نہین ہوتا۔ جیسے۔ سبب اولے
مجردات معرض بحث ابہی تک جواب نہین آیا مقبولہ فریقین مثال سابق
مسلمہ مشاہدہ تردید وغیرہ وغیرہ ÷

یا اور مذہب والونکی جہوٹی برائی چہپوانا ÷

دوسرے برہمن آریہ جنکی کیفیت سب کو فیروزآباد کے مباحثہ پڑہنے سے ظاہر ہو
جاویگی کہ میرا کہنا جہوٹ ہی یا سچ ہے وہان تو برہمن آریون نے تعجب کی بات
کرے کہ سوال دیگر جواب دیگر جیسے مارو گہٹنا سر لنگڑا۔ جو پرماتہر کو بہی نہین
سمجہتے وہ اور کیا سمجہین گے۔ مباحثہ فیروزآباد کو پڑہکر دیکھہ لو زیادہ طول سے
عبارت بڑہجاتی ہے۔ جن صاحبونکو اوس مباحثہ کا شوق ہو پنڈت چہیدا
لعل سکرٹری سوودہرم سبہا علیگڈہ یا لالہ کلومل سبہاوک جین پاٹ شالہ
کہاتولے ضلع مظفرنگر سے قیمت بہیجکر منگالین قیمت فی جلد سوای محصول
ڈاک کے ۲؍ ہین ÷

تیسرے نند کے لقب والہ آریہ جب سہارنپور مین مباحثہ ہوچکا تو اوس کے
دوسرے روز آریون نے منادی کرائی کہ آج ہم جینیونکا بالکل کہنڈن کردین گے
اور ایک چہٹی لالہ اوگرسین صاحب سبہاپتی کے پاس ہی آئی تو ہم کئی آدمی شام
کو جنمین بابو رتن چند صاحب وکیل ہائیکورٹ ہی تہے اُن کے آریہ سماج مین
گئے کہ جینیونکا بالکل کہنڈن کرناسین گے تو وہان نہایت ہی گرمی تہی وہان سماج
مین ایک نند کے لقب والہ آئے ہوے تہے اُسوقت کوی آریہ اُپدیش کر رہا تہا۔
لیکن ہمارے وہان جانے سے آریون نے نند کے لقب والہ سے واسطے کہنڈن
جینیون کے اوپدیش شروع کرایا۔ کیونکہ ہم سب جینی تہے مین سچ کہتا ہون کہ نند ہمیشے

نقب والہ آریہ نے بہت زور اور جلدی سی کہنڈن کو ختم کیا کسی کی سمجہہ مین ایک حرف
بہی نہین آیا بلکہ ہمنے کبی بار آریہ سماجیونسے کہا ہی کہ نندجی مہاراج سے کہدو کہ ایسی
جلدی مناسب نہین ہے کیونکہ کسیکی سمجہہ مین نہین آتا ہے تو اونہون نے ہمارے
کہنے پر کچہہ غور نہین کیا۔ نندجی آریہ برابر کہتے ہی چلے گئے۔ جیسے ریل کے انجن کو روکنے
کی کل بگڑ جاوے تو وہ چلا ہی جاوے۔ نند کے لقب والہ زور اور جلدی کے سبب سے
بہت پسینہ پسینہ ہوگئے تہے اب جائے غور ہی کہ سب صاحبانکو خیال کرنا چاہیے
کہ اسمین آریہ سماجیونکی کیا حکمت عملی ہی کہ ہمارے کہنڈنکو کوی نہ سمجہے اور نام کہنڈن
ہو ہی جاوے (سناوی کرانیکی شرم اُتر جاوے) پہر نندجی تو تہک کر بیٹہہ گئے اونکو
تو پنکہا ہونے لگا اونکے بعد لالہ مراری لعل الف اے صاحب اوپدیس کرنیکو
کہڑے ہوئے تو وہ جو کہنا چاہتے تھے وہ اُنسے نہ کہا گیا۔ گول مول مین پڑ گئے
کئی بار اور آریون نے بتلایا ہی مگر وہ ٹہیک نہوے (کچہہ گہبرا سے گئے) لاچار اونہون
نے اوس بات کو ہی چہوڑ کر دوسرا اوپدیس کو شروع کیا جملہ صاحبان کو خیال فرمانا چاہیے
کہ کس سبب سے اون سے وہ ٹہیک نہوا (یعنے اودہر تو نندجی کا حال یہہ ہوا ایدہر انکا
تو اسکا حال پورا پورا سب پر ظاہر ہونا چاہیے کیون خلاصہ کہلوتے ہو چپ ہو رہو)
اوسوقت ہم اپنی وقت کو بے سود جاتا دیکہہ واپس چلے آئے اور بابو رتن چند
صاحب جلینی وکیل ہائی کورٹ وہان واسطے دریافت کرنے کسی بات کے نندجی
سے ٹہیر گئے وہ تو بہت تہک گئے تہے اونہون نے اور آریون سے کہدیا کہ بابو
صاحب کو جواب دو (واہ نندجی مہاراج ایسے آرام مین رہے گے تو کیا کرو گے تہوڑے
ہی اوپدیس مین گہبرا گئے ۱۲) بابو صاحب نے وہی مباحثہ کا جہگڑا چہیڑا جہنکا
کچہہ ذکر کرنا کو ور رہا۔ کل کے لکہنے سے طول ہوگا۔ اس گفتگو کے گواہ مولوی
الٰہی بخش نابینا جو سہارنپور مین میان عبدالشکور صاحب کی مسجد مین رہتے

ہین اور وہان وہ اُسوقت موجود ہتے جنہون نے اُس نابینائیکی حالت مین خوب علم تحصیل کیا ہے۔ جسکو شبہہ ہو اُنسے جاکر خود دریافت کرلیوے دوسرے روز صبح کو مولوی صاحب بابو رتن چند صاحب جینی وکیل ہائی کورٹ کے پاس آئے اور کہنے لگے کہ مین اپنے ایمان سے کہتا ہون کہ مین آجتک جینیونکے مذہب سے ناواقف تہا مجکو لوگون نے جینی کے خلاف بہکار کہا تہا۔ اب مین جینی کو خوب جان گیا کہ جینی مذہب سب مین زبردست ہی۔ جب رات کو آپ کی آریونسے چرچا ہو رہی تہی اُسوقت آریون نے مجہسے تنہائی مین کہا کہ مولوی صاحب اسوقت خدا کے واسطے کوئی فقرہ منطق کا ایسا بتلائے کہ جسسے بابو صاحب لاجواب ہو جاوین کیونکہ بابو صاحب بڑے ہوشیار ہین کل کے مباحثہ کا حال تو آپکو معلوم ہی ہوگا۔ آج پہر وہی وقت آگیا اسوقت ہماری بات آپکے اختیار ہے مین اپنے دلمین بہت ہنسا اور آریون سے کہا کہ جو بابو صاحب میرے فقرہ کو ہی رد کردین گے تو کیا کروگے تم اُنسے اپنی فارسی انگریزی کی چال چلو۔ تب آریون نے کہا کہ مولوی صاحب بابو صاحب تو انگریزی فارسی مین بہی بڑے ہوشیار ہین۔ ہمکو ہرگز نہین بولنے دینگے۔ مولوی صاحب نے کہا کہ اسوقت تو مین ایسا فقرہ کوئی نہین بتلا سکتا۔ پہر آریون نے ناامید ہوکر کہا خیر مولوی صاحب ہم اور ہی تدبیر کرینگے۔ مینے پوچہا وہ تدبیر کیا ہی تو بولے کہ ہٹ پکڑ لین گے بابو صاحب جو کہین گے اوسکو نہین مانین گے اپنے آپ ہی چپ ہو جاوینگے پہر تو مین اور ہی زیادہ اپنے دلمین ہنسا کہ یہہ آریہ مذہب والے جنکی یہہ حالت ہے جینیون سے کیا مباحثہ کرین گے ہماری سمجہہ مین جینیونسے بڑے بڑے مذہب والے بھی مباحثہ نہین کرسکتے یہہ کل حال تو سب صاحبان پر ظاہر ہوا اب ایک اور نند لقب والے آریہ کا حال سنئے فیروزآباد کے میلہ کے وقت ماہ چیت گذشتہ مین سوامی بہاس کدانند جی تشریف لائے اور سیٹہہ ہوکچند جی جینی سے درخواست

کری کہ ہم جینیونسے مباحثہ کرنا چاہتے ہین تو سیٹھ صاحب نے منظور کر کے کہا کہ یہانسے نزدیک آگرہ کے ضلع مین قصبہ جارکی ہے وہان پنڈت جہرگدلعل کے بیٹے پنالعل جی موجود ہین ہم اونکو بلاتے ہین تو نندجی مہاراج نے بہی ایک چہٹی سیٹھ صاحب کی چہٹی کے ہمراہ پنڈت پنالعل کے پاس بہیجدی اور لکہا کہ ہم آپسے مباحثہ کرنیکو ہی ٹہیرے ہین آپ کل تک ضرور آئے تو پنڈت پنالعل جی اسیوقت آگئے تو نند کے لقب والے پنڈت پنالعل کو دیکہکر گہبرائے کیونکہ پنڈت پنالعل سے ان مہاراج کی چرچا پہلے مقام جبل پور مین ہوچکی ہتی اور کہنے لگے کہ ہمارے گہرسے تار ضروری آیا ہے کام بہت ضروری ہے اسواسطے اسموقعہ پر مباحثہ نہین کرسکتے صرف اتنا کہکر ریل اسٹیشن پر تشریف لیگئے (واہ رے کام جنکی بدولت نند کا لقب ملا اونکے کام کے واسطے یہہ بہانہ کہ گہرسے تار ضروری آیا ہے کام ضروری ہے۔ بہلا کوئی دریافت کرے انکا گہر کدہیا اگر گہر ہی ہے تو پہر کیا کہنا ہے کچہہ کسر باقی نہین ہے بس) اور سب آریون کو جہگڑے مین ڈال گئے جنکو بہت کچہہ دقت اوٹہانی پڑی اور اور مذہب کے پنڈت تو نکو اپنی مدد کے واسطے لانے پڑے تسپر بہی جو حال ہوا وہ فیروزآباد کے مباحثہ کے پڑہنے سے معلوم ہوجاویگا۔ (مگر سبہا مباحثہ پڑہو) بہاسکرانند جی کے پاس آدمی اور تار گئے مگر وہ نہ آئے آتے کیونکر اگر آتے تو میری مذکورہ بالا تحریر جہوٹ ہنوجاتی (وہ تو گہر پر استری اور بچونکے ساتہہ انند سے رہتے ہونگے بہلا وہ اگر کیون کہلجان مین پڑتے اور ونے ہی کیا تیر چلالیا) سب صاحبانکو خیال کرنا چاہیے کہ جب جینیون نے سانکیہ بودہ چارباک بیدانت میمانسک مذہب وغیرہ کا ہی کہنڈن کردیا تو دیانندی کلجگی مذہب تو اونکے روبرو کچہہ ہی نہین (اچہا ہی ہوا کہ بہاسکرانند اپنی الومالکی کان کو بغل مین دبا کر چل دئے) ✠

# درخواست

جینی اور آریونکے سوائے کل مذہب کے عالمون سے درخواست ہی کہ اس مباحثہ اور فیروز آباد کے مباحثہ کو پڑہکر اِن دونونکی صداقت اپنی مہربانی اور عالمانہ نظر سے ہمکو لکھین ہم اُنکا از حد شکریہ ادا کرینگے اور اُسکے اُس لکھی ہوی تحریر کو بجنسہٖ ہی چھپوا کر سب کو ظاہر کرینگے اور اسبارہ مین جو کچھ تکلیف اُن عالمون کو ہو وہ مجکو معاف فرمادین اسکے بعد کل صاحبونسے یہہ درخواست ہے کہ تحریر مذکورہ بالا مین جو کوئی لفظ سخت ہو تو اس نیازمند کو خادم سمجھکر معاف کرنا چاہیے ؛

راقم
شایقین مباحثہ کا درس
کلو کل سمپاوک جینی پاٹشالہ کھاتولے
ضلع مظفر نگر

# اشتہار کتب مباحثہ

## شاستر مین

| | | قیمت فی جلد علاوہ محصول ڈاک |
|---|---|---|
| (۱) | مباحثہ فیروز آباد جو درمیان جینی اور آریون کے تاریخ ۱۶ مارچ ۱۸۸۸ع سے زبان سنسکرت مین ہوا جسکو سیٹھ پہولچند و پنڈت چہیدالعل جینی نے بجنس ہی سنسکرت مین مع بہاشہ کے چہپوایا ہے ............... | ۲/ |
| (۲) | مباحثہ سہارنپور جو درمیان جینی اور آریونکے تاریخ ۱۳ اکتوبر ۱۸۸۸ع کو زبان اردو مین ہوا جسکو لالہ کلومل جینی سمپادک جینی پاٹشالہ کہاتونی ضلع مظفرنگر نے ترتیب دیکر لالہ کندنلعل و لالہ اوگرسین صاحب رئیس کھاتولی و سہارنپور کی اجازت سے چہپوایا ہے | ۱۰/ |

## اردو مین

| | | |
|---|---|---|
| (۳) | مباحثہ سہارنپور ایضاً ایضاً ایضاً | ۱۰/ |
| (۴) | مباحثہ فیروز آباد جو درمیان جینی اور آریونکے تاریخ ۱۶ مارچ ۱۸۸۸ع سے زبان سنسکرت مین ہوا جسکو منشی جگمن کشور فیروز آبادی آریہ نے نظم مین بالکل جہوٹ جلدی کرنے واسطے روکنے خیال آریہ و بگاڑنے خیال جینیونکے چہپوا[illegible] نظم ہی مین لالہ رکہب داس چلکانہ ضلع سہارنپور نے حسب فرمایش لالہ کندنلعل رئیس [illegible] مظفرنگر متوطن حال صدر میرٹھ کے تصنیف کرکے چہپوایا ہے ......... | ۱۰/ |

خریدارونکو درخواست صرف نمبر (۱) کو پاس پنڈت چہیدالعل سکرٹری سودہرم سبہا علیگڈہ و لالہ کلومل سمپادک جینی پاٹشالہ کہاتولی ضلع مظفرنگر اور باقی کی پاس لالہ کلومل کے

# اچھوت اُدھار کے متعلق نہایت ضروری ویوستھائیں

وید بھگوان کی آگیا۔ (الف) سارے سنسار کو آریہ (شریشٹ) بناؤ۔
رگوید ۹۔۶۳۔۵)

(ب) ہے وِدوانو! گرے ہوؤں کو پھر اُٹھاؤ۔ (اتھروید ۴۔۱۳۔۱)

ودوت پریشد بنارس :- دلت جاتیوں کو ورتمان اوستھا سے اُنّت کیا جائے

ہندو مہاسبھا کاشی } اچھوتوں کو سادھارن کنوؤں سے پانی بھرنے تتھا اُن سے چھوت چھات دور کرنے۔ مندروں میں دیو درشن اور پاٹھ شالاؤں اور سکولوں میں پڑھنے کا ادھیکار ہے۔

رشی دیانند } آریہ (ہندو) جاتی کے کٹے ہوئے انگ (اچھوتوں) کی رکھشا کرو۔

مہاتما گاندھی } میں اچھوت پن کو ہندو دھرم پر سب سے بڑا بدنما دھبہ سمجھتا ہوں۔

اوم

# ضلع بجنور میں دلت اُدھار کا کام

## اچھوت پن کا بھوت بھاگ



ہندوستان ہی ایک ایسا ملک ہے۔ جہاں سات کروڑ کے قریب لوگوں کو "اچھوت" بنا کر حقیر سمجھ رکھا ہے۔ یہ لوگ اپنے برادران وطن کی ہر قسم کی خدمت کے لئے تیار رہتے ہیں۔ لیکن اس کے صلہ میں "ذلالت اور حقارت" ان کے نصیب میں ہے۔ یہ جاتی سے ہندو ہیں۔ پر ان کے ہندو بھائی ہی انہیں جانوروں سے بدتر سمجھتے ہیں۔ نتیجہ اس بدسلوکی کا یہ ہے کہ ہزاروں کی تعداد میں یہ دلت بھائی ہندو جاتی کی گود کو چھوڑ کر غیر مذہب والوں کے جھنڈے تلے پناہ لے رہے ہیں۔ جس کے سبب دن بدن ہندو جاتی کمزور ہوتی جاتی ہے اور اس بڑھتی ہوئی کمزوری نے ہندوؤں کی تمام خوبیوں کو گہنا کر رکھا ہے۔

یہ "اچھوت پن کا بھوت" کئی صدیوں سے ہندو جاتی کے سر پر سوار ہے۔ تقریباً پچاس برس ہوئے جب آریہ سماج کے بانی رشی دیانند نے یہ اعلان کیا تھا کہ۔

"آریہ (ہندو) جاتی کو کٹتے ہوئے انگ (اچھوتوں) کی رکھشا کرو"

اس وقت سے آریہ سماج برابر اس بیماری کے دور کرنے کی کوشش کر رہا ہے۔

## آریہ اوپ سبھا بجنور منڈل

کو ضلع بجنور میں قایم ہوئے تقریباً نو سال ہوئے ہیں۔ جب سے دلت ادھار کا کام کوشش

ہو رہا ہے۔ لیکن گزشتہ دو سال سے سبھا نے اپنی توجہ خصوصیت سے اس چھوت کو
ضلع سے بھگانے کی طرف مرکوز کی ہے۔ لوگوں کے خیالات میں بہت بڑی تبدیلی ہو رہی ہے
"چھوا چھوت" کا زور بہت کم ہو رہا ہے۔ نفرت اور حقارت دن بدن گھٹ رہی ہے
دلت بھائی اپنے طریقہ خورد و نوش پوشش و رہائش مثل اور ہندوؤں کے اختیار کر رہے ہیں
صفائی اور ستھرائی سے اپنا بھوجن کانسی اور پیتل کے برتنوں میں بناتے ہیں۔ آریہ سماج
میں پرویش کر رہے ہیں۔ اس طریقہ سے جہاں اون کا سدھار کیا جا رہا ہے وہاں
اور ہندوؤں کے دلوں سے اچھوت پن کی بیماری کو دور کیا جا رہا ہے۔

پبلک کنوؤں سے جو پانی بھرنے کی رکاوٹ تھی وہ دور ہو رہی ہے۔ سہ بھوجوں کا
پربندھ جگہ بہ جگہ کیا جا رہا ہے۔ سب فرقوں کے ہندو بھائی شریک ہو کر ان دلت بھائیوں کے ساتھ
جنہوں نے آریہ سماج میں پرویش کر لیا ہے بھوجن کرتے ہیں۔ "کھان پان" کی غیر
مناسب بندشیں توڑی جا رہی ہیں۔ دلت ادھار کے پرچار کے کام کو اور ودھی پوربک
دلت بھائیوں کو آریہ سماج میں پرویش کے سنسکاروں کو شری لالہ ٹھاکر داس جی بڑی
دلچسپی جوش اور قربانی کے ساتھ کرا رہے ہیں۔ لالہ جی موصوف و شری ماسٹر گمانی سنگھ
جی منتری و اپدیشک منڈل سبھا کی محنت و کوشش سے اس وقت تک تقریباً تین ہزار
دلت بھائی آریہ سماج میں پرویش کر چکے ہیں۔ اور گزشتہ دو سال میں تقریباً پچیس بڑے
سہ بھوج بھی بجنور کے مختلف مقامات میں ہوئے۔ اس سلسلہ میں جو سب سے بڑی مخالفت
کا سامنا کرنا پڑا ہے۔ وہ کنوؤں کا سوال تھا۔ بعض ناسمجھ لوگ چماروں کے کنوؤں
پر گھڑے رکھکر پانی بھرنے میں معترض ہیں۔ ان کے خیال سے چماروں کو اپنے گھڑے
کنوئیں کے من کے نیچے رکھنے چاہئیں۔ لطف یہ ہے کہ چمڑے کے ڈھول کنوئیں میں
ڈالے جائیں۔ مشک چمڑے کی کنوئیں کے من پر رکھی جاویں۔ کتے تک کنوؤں پر لوٹ
لگائیں۔ لیکن چمار کا گھڑا اگر رکھا گیا تو ایمان کی خیر نہیں اور اگر یہ چمار کل مسلمان ہو جاویں
تو پھر کوئی شکایت نہیں۔ کہیں کہیں قصبوں میں بھی پبلک کنوؤں پر چماروں کے پانی
بھرنے میں لوگوں کو حجت ہے۔ شروع میں نوبت یہاں تک پہنچی کہ بعض جہلا اس سلسلہ

میں مرنے مارنے کو طیار ہو گئے۔ گو ہندوؤں کا وہ طبقہ جو خود غرض اور جاہل مطلق ہے۔ اس مخالفت میں کمربستہ ہوا۔ لقیہ ہندوؤں نے اس تحریک سے ہمدردی کی ہے۔ لیکن مسلمانوں نے خلاف توقع اس تحریک کی خفیہ یا علانیہ شروع ہی سے زبردست مخالفت کی ہے۔ یہاں تک کہ بعض تعلیم یافتہ مسلمان بھی اس تحریک کے کچلنے میں کوشاں ہیں۔

## لوکل پولیس کا رویّہ

شروع میں لوکل پولیس حکام کا رویہ اس تحریک کے موافق نہ رہا۔ جب کہیں ذرا سا بھی معاملہ ہو گیا۔ تو آریوں کا چالان حسب دفعہ ۱۰۷ ضابطہ فوجداری لغرض محلکہ حفظ امن کیا گیا لیکن جب عدالت فوجداری کے کئی فیصلے آریوں کے حق میں ہو گئے۔ تو پولیس نے اپنا رویہ بدل دیا چنانچہ اب ان لوگوں کا جو کنوئیں پر گھڑے رکھنے کے سلسلہ میں دلت بھائیوں سے جھگڑا کرتے ہیں چالان کیا جا رہا ہے۔

## پہلا مقدمہ

تھانہ نگینہ سے رپورٹ حسب دفعہ ۱۰۷ ضابطہ فوجداری موضع دھرم پور کے چماروں کی بابتہ کی گئی۔ کنوئیں پر پانی بھرنے کا معاملہ تھا۔ دلیپ جاٹ مستغیث تھا۔ یہ کنواں ایک معزز مسلمان زمیندار کا تھا۔ جو خود بھی معترض تھے۔ مقدمہ کی سماعت جناب منشی عزیز الدین صاحب بہادر کے اجلاس میں ہوئی۔ قصہ کوتاہ عدالت نے یہ تجویز کیا کہ چماروں کے کنوئیں سے پانی بھرنے کا فعل خلاف قانون نہیں ہے۔ محلکہ اگر لئے جائیں تو دلیپ مستغیث کے لئے جانے چاہئیں۔

مقدمہ فوجداری نمبر ۳۳۳ سنہ ۱۹۲۶ء۔ دلیپ بنام شبا وغیرہ۔

تاریخ فیصلہ ۲۸ اکتوبر سنہ ۱۹۲۶ء۔

# دوسرا مقدمہ موضع بھگوتہ تھانہ شیرکوٹ کا انجام

پولیس تھانہ شیرکوٹ نے حسب دفعہ ۱۰۷ ضابطہ فوجداری خلاف مہاشہ کندن لعل وغیرہ مقدمہ چلایا۔

اس مقدمہ میں اللہ دیا وغیرہ مسلمان معترض تھے۔ کہ اگر چمار کنوئیں پر گھڑے رکھکر پانی بھریں گے تو اون کا ایمان خراب ہوجائے گا۔ نیز اندیشہ نقص امن کا ہے۔ یہ کنواں موضع بھگوتہ میں واقع ہے۔ مقدمہ کی سماعت جناب پنڈت گنگا پرشاد صاحب مجسٹریٹ درجہ اول کے اجلاس میں ہوئی۔ لائق مجسٹریٹ نے ملزمان کو بری کر دیا اور تجویز فرمایا کہ یہ کارروائی ان لوگوں کی خلاف قانون نہیں ہے۔ پبلک کنوئیں پر پانی بھرنا ایک جائز بات ہے۔

(مقدمہ فوجداری نمبر ۳۳۔ تھانہ شیرکوٹ سرکار بنام کندن لعل وغیرہ جرم دفعہ ۱۰۷ فوجداری)

تاریخ فیصلہ ۱۵ فروری ۱۹۲۹ء

# تیسرا مقدمہ

پولیس تھانہ امیرگڑھ نے حسب دفعہ ۱۰۷ ضابطہ فوجداری آریوں و دلت بھائیوں کے خلاف مقدمہ چلایا۔ جھگڑا کنوئیں پر گھڑے رکھکر پانی بھرنے کا تھا۔ یہ کنواں موضع سکروندہ میں واقع ہے۔ جاٹ لوگ معترض تھے کہ دلت بھائی کنوئیں پر گھڑے رکھکر پانی بھریں گے تو اندیشہ نقص امن کا ہے۔

اس مقدمہ میں جاٹوں نے خوب صرفہ بھی کیا اور جان توڑ کوشش و پیروی کی۔ گرد و نواح کے مسلمانوں نے جاٹوں کی حمایت کی۔ نتیجہ وہی ہوا۔ اس مقدمہ کی

سماعت جناب کنور مسعود علیخاں صاحب بہادر مجسٹریٹ درجہ اول کے اجلاس میں ہوئی۔ لایق مجسٹریٹ نے ملزمان کو رہا کردیا۔ اور کئی نظایر کے حوالوں سے ایک مکمل اور مشرح تجویز صادر فرمائی۔ (مثلاً خزانچند بنام قیصر ہند ۹۔۴۲۔۹ لاہور صفحہ ۲۸۴ جس میں لایق جج ہائیکورٹ پنجاب نے ایک کنوئیں کے اسی قسم کے معاملہ میں اپیلانٹ جو دلیت جاتی سے تھا اور حال میں آریہ ہوا تھا کنوئیں پر پانی بھرنی کی بابت حسب دفعہ ۱۰۷ عدالت ماتحت نے مچلکوں کا حکم صادر فرمایا تھا۔ لایق جج ہائیکورٹ نے اپیلانٹ مذکور کو بری کردیا۔ اور تجویز فرمایا کہ پبلک کنوئیں سے پانی بھرنا خلاف قانون کارروائی نہیں ہے۔ ایسی حالت میں اگر ضرورت سمجھی جائے تو فریق مخالف کے مچلکہ لئے جاویں)

(مقدمہ فوجداری نمبر ۱۲۳۔ سرکار بذریعہ کشوری وغیرہ بنام بدھن وغیرہ امیٹرہ۔ تاریخ فیصلہ ۱۰ جولائی ۱۹۲۸ء۔ اجلاس جناب کنور مسعود علیخاں صاحب مجسٹریٹ درجہ اول)

ان پے درپے تجویزوں کا یہ اثر ہوا کہ پولیس کا رویہ بدل گیا۔ چنانچہ بمقام خاص دیلا والہ تھانہ رہیٹر۔ معروف پور۔ تھانہ امبہیڑے میں جب چماروں کی ساتھ اس قسم کے جھگڑے ہوئے اور مار پیٹ کی نوبت آئی تو اس مرتبہ بجائے دلت بھائیوں کے چالان کے دیلا والے میں چوہان اور مسلمانوں کا معروف پور میں جاٹوں کا۔ بجنور میں جاٹ۔ برہمن وروڑوں کا کیا گیا۔

## چوتھا مقدمہ دیلا والہ کی بلوہ کا انجام { موضع دیلا والہ

تھانہ رہیٹر میں ایک کنواں واقع ہے۔ وہاں کے چوہان اور مسلمانوں نے دلت بھائیوں کے اس کنوئیں پر گھڑے رکھکر پانی بھرنے کی بابت ایک سنگین بلوہ کیا۔ جس میں دلت بھائیوں کے کافی چوٹیں آئیں۔ بالآخر کئی چوہان و مسلمانوں کا چالان حسب

دفعہ ۲۷۴ تعزیرات ہند و دفعہ ۱۰۷ ضابطہ فوجداری کیا گیا۔ چالان ہونے پر ملزمان کی آنکھیں کھل گئیں۔ معافی کے خواستگار ہوئے۔ اور اقرار کیا کہ دلت بھائیوں کے کسی کنوئیں پر پانی بھرنے میں آئندہ کبھی مزاحم نہ ہوں گے۔ چنانچہ ان آریہ بھائیوں نے جن کے شدید چوٹیں آئی تھیں۔ اور جنہوں نے بہت نقصان اٹھایا تھا بڑی فراخدلی سے اپنے ان بھائیوں کو معاف کر دیا۔ اور انتقام کے خیال کو دل میں جگہ نہ دی۔ حسب تصفیہ باہمی ڈسٹرکٹ مجسٹریٹ صاحب بہادر کی سفارش پر مقدمہ اوٹھا لیا گیا۔ اور دلت بھائیوں کے کنوئیں پر گھڑے رکھ کر پانی بھرنے کا حق گرد و نواح کے ہندو مسلمانوں نے تسلیم کر لیا۔

## پانچواں مقدمہ معروف پور ضلع بلوہ کا حال

معروف پور تھانہ امبہٹہ میں ایک کنواں واقع ہے۔ اس پر گھڑے رکھکر پانی بھرنے کے متعلق جاٹوں اور دلت بھائیوں میں جھگڑا ہوا۔ کئی دلت بھائیوں کے چوٹیں آئیں۔۔۔

پولیس تھانہ امبہٹہ نے اب اس مرتبہ بجائے دلتوں کے جاٹوں کا چالان حسب دفعہ ۱۴۷ تعزیرات ہند طرہ میں کیا ہے۔ اور مقدمہ کی سماعت کنور مسعود علیخان صاحب مجسٹریٹ درجہ اول کے ۲۲۲۲۲۲ اجلاس میں ہو رہی ہے۔ ہنوز مقدمہ فیصل نہیں ہوا۔

## چھٹا مقدمہ بجنور کے کنوئیں محکم والے واقع محلہ جاٹان کے جھگڑے کا انجام

بجنور محلہ جاٹان میں ایک کنواں محکم والہ کے نام سے موسوم ہے۔ دلت بھائیوں سے

اوس کنوئیں پر پانی بھرنے کے متعلق محلہ کے بعض لوگوں سے جھگڑا کیا۔ دلت بھائیوں کو زدوکوب بھی کیا گیا۔ پولیس بجنور نے جاٹ اور برہمنی وغیرہ جنہوں نے مزاحمت کی تھی۔ اون کا چالان حسب دفعہ ۱۰۷ کیا۔ چنانچہ باہم فریقین تصفیہ ہو گیا۔ اور دلتوں کے پانی بھرنے کا حق تسلیم کر لیا گیا۔ لیکن جب یہ کارروائی مقدمہ فوجداری حسب مصالحت ختم کر دی گئی۔ تب بعض کوتاہ اندیش لوگوں کے ورغلانے سے مقدمہ حکم امتناعی بابت ممانعت آب نوشی چاہ مذکور خلاف دلت بھائیوں کے عدالت منصفی بجنور میں دایر کیا گیا۔

اس مقدمہ کی سماعت باجلاس جناب بابو موہن شنکر صاحب ایڈیشنل منصف بجنور ہوئی۔ دلت بھائیوں کے خلاف بعض سیاہ دل لوگوں نے درپردہ بڑی کوشش کی۔

لایق منصف صاحب موصوف نے ایک نہایت مشرح وقابلانہ تجویز کے ذریعہ مقدمہ ہذا لالہ رام وغیرہ بنام سمرا وغیرہ مع خرچہ ڈسمس کر دیا۔ جس سے دلت بھائیوں کے پبلک کنوئیں پر مثل دیگر لوگوں کے پانی بھرنے کا حق قانوناً جایز قرار پایا۔ ایڈیشنل منصف صاحب نے اپنی تجویز میں ایک قابل قدر تذکرہ کیا ہے کہ :-

وہ مختلف فرقوں کے لوگوں کے مذہبی اور سماجک تفریق وتقسیم کی وجہہ سے اون کے حق حقوق میں کتنا ہی فرق کیوں نہ ہو۔ لیکن موجودہ برٹش انصاف کے زمانہ میں یہ سب معدوم سمجھنا چاہیئے۔ ملکہ وکٹوریہ نے کئی مرتبہ بذریعہ شاہی فرمان یہ واضح کرایا تھا۔ اور بعدہ شہنشاہان ایڈورڈ وجارج پنجم نے بھی اسے دوہرایا ہے۔ انسان اور انسان کے درمیان کسی قسم کی تفریق نہیں کی جائے گی اور کسی شخص کے حقوق محض اوس کے اعتقاد۔ نسل۔ مذہب۔ برادری یا رنگ کی وجہہ سے زایل نہ ہوں گے۔"

اس فیصلہ عدالت منصفی نے کنوئیں پر گڑھے رکھے کہ دلت بھائیوں کے

پانی بھرنے کے مسئلہ کو صاف طور پر حل کر دیا ہے۔ یقین ہے کہ اب ہر خاص و عام پر یہ روشن ہو جائے گا کہ پبلک کنوؤں پر پانی بھرنے کا حق دلت بھائیوں کو بھی مثل دیگر لوگوں کے ہے۔

مقدمہ نمبر ۵۵ سنہ ۱۹۲۴ء۔ عدالت منصفی بجنور لائق رام وغیرہ بنام سمرا وغیرہ منفصلہ ۱۰ ستمبر سنہ ۱۹۲۸ء۔

## ساتواں مقدمہ قصبہ ہلدور کے ایک کنوئیں کا جھگڑا

قصبہ ہلدور کے چند مسلمان اور چوہان وغیرہ نے دلت بھائیوں کے خلاف ایک درخواست باجلاس جناب منشی احمد سعید خاں صاحب بہادر مجسٹریٹ درجہ اول اس مضمون کی گذرانی تھی۔ کہ دلت بھائیوں کو ایک پبلک کنوئیں سے من پر گھڑے رکھکر پانی بھرنے سے منع کیا جائے۔ ورنہ اندیشہ نقص امن کا ہے۔ لائق مجسٹریٹ صاحب نے دلت بھائیوں کا حق تسلیم کرتے ہوئے درخواست مذکورہ نامنظور کر دی۔

(تلسی وغیرہ بنام پھول چند وغیرہ تاریخ حکم ۱۷ جولائی سنہ ۱۹۲۸ء)

## آٹھواں مقدمہ

پولیس تھانہ کرتپور نے خلاف دلت بھائیوں کے حسب دفعہ ۱۰۷ ضابطہ فوجداری رپورٹ کی کہ موضع مدن پور میں جو کنواں واقع ہے۔ اس پر دلت جاتی کے لوگ من پر گھڑے رکھ کر پانی بھرنا چاہتے ہیں جس سے اندیشہ نقص امن کا ہے

اس مقدمہ کی سماعت باجلاس جناب بابو سوہن لعل صاحب درجہ اول ہوئی۔ لائق مجسٹریٹ صاحب نے دلتوں کے کنوئیں پر گھڑے رکھ کر پانی بھرنے کا حق تسلیم کرتے ہوئے ملزمان کو بری کر دیا۔

(مقدمہ فوجداری تھانہ کرتپور۔ سرکار بذریعہ علی بخش وغیرہ بنام بہادروں وغیرہ منفصلہ ۹ / اکتوبر ۱۹۲۶ء)

**نوٹ** :- اس قسم کے جملہ مقدمات میں دلت بھائیوں کی پیروی و امداد آپ سبھا کی جانب سے کی جاتی ہے۔

## مسٹر لک سپرنٹنڈنٹ پولیس بجنور کا موجودہ منصفانہ رویہ

مسٹر لک ایک نہایت بیدار مغز اور انصاف پسند پولیس افسر ہیں۔ جب آپ کو یہ یقین ہو گیا کہ ملک کے کنوؤں پر پانی بھرنے کا دلت جاتیوں کے لوگوں کو بھی قانوناً مثل دیگر لوگوں کے حق ہے تو آپ نے ان لوگوں پر زیادتی و ظلم کرنے والوں کے خلاف قانونی کارروائی شروع کر دی۔ حال میں موضع بھرا تھانہ دھام پور سے خلاف دلت بھائیوں کے رپورٹ حسب دفعہ ۱۰۷ ضابطہ فوجداری مقدمہ چلانے کی کی گئی۔ صاحب ممدوح نے یہ حکم صادر فرمایا کہ بجائے دلت لوگوں کے ان لوگوں کے خلاف کارروائی کی جائے جو پانی بھرنے میں دلتوں کے مزاحم ہوتے ہیں۔ اور نیز یہ بھی حکم فرمایا کہ ایک پولیس کانسٹبل کنوئیں متنازعہ پر تعینات کر دیا جائے جس سے کوئی شخص ان بیکسوں کے ساتھ جھگڑا فساد نہ کرے۔ انصاف کا واقعی یہی تقاضا تھا۔ ہمیں یقین ہے کہ حکام ضلع کے اس غیر جانبدار رویہ سے اور لوگوں کے دن بہ دن دلت ادھار کی اہمیت سمجھنے سے یہ "اچھوت پن کا بھوت" اس ضلع سے جلد بھاگ جائے گا۔

حقیقت تو یہ ہے کہ اسی اچھوت پن کی بدولت دنیا کی غیر قومیں ہمارا ہر طرح سے مضحکہ اڑاتی ہیں۔ حال ہی میں مس میو نے جو "مدر انڈیا" نامی کتاب تحریر کی ہے۔ اوس سے یہ ثابت کرنے کی کوشش کی ہے۔ کہ اہل ہند ہر قسم کی ترقی کے ناقابل ہیں۔ جو قوم ۶ کروڑ اپنے اہل وطن کو انسان سے ادنیٰ "سمجھتی ہو۔ وہ کس طرح حصول سوراج کے قابل ہو سکتی ہے۔ مس میو کے اعتراض میں مبالغہ سہی۔ لیکن حقیقت پر پردہ بھی نہیں ڈالا جا سکتا بہت سے ہمارے بھائی اچھوت پن کے ابھی خفیہ یا اعلانیہ قائل چلے جاتے ہیں۔ کیا ہم اچھوت پن وید اور شاستر کے موجب ہے؟ کیا ہمارا پراچین اتہاس اس کی تائید کرتا ہے۔؟ کیا موجودہ قانون اس کی حمایت میں ہے۔؟

ہر سوال کا جواب نفی میں ہے۔ وید بھگوان کا صاف اعلان ہے۔

"اے انسانو! تمہارے کھانے پینے تمہارا اشنان آدمی کا استھان اور بیوہار ایکسا ہو" (اتھروید)

پراچین اتہاس کو ملاحظہ کیجئے۔ رامائن کیا سبق دے رہی ہے۔ شری رام و لکشمن جنگل میں جب بشر (ہوسے لرجوا مایہ ملکش جانی سے نیچ) ملے ہیں اور اوس بھیلنی نے وہیں بڑے آؤ بھگت سے بٹھایا ہے اور جنگل کے پھل پھول لا کر بڑے پریم بھاؤ سے بیش کئے ہیں اور اون جنگلی بیروں کو خود چاکھ چاکھ میٹھے میٹھے بھگوان رام کو کھلائے ہیں تو کیا بھگوان نے بھیلنی کے جھوٹے بیر سمجھ کر اپنا منہ پھیر لیا تھا۔؟ ہرگز نہیں۔ بلکہ بڑے آنند اور پریم سے کھاتے تھے۔

اے اچھوت پن کے قائل لوگو! مہاراج رام چندر کے جیون چرتر سے کیوں سبق نہیں لیتے۔؟ آہ! رام کی نام لیوا ہندو جاتی۔! آج تیرے سات کروڑ لخت جگر اچھوت بنے ہوئے ذلت اور پھٹکار کی زندگی بسر کر رہے ہیں۔ کیا اس طرح رام کی آتما خوش ہو رہی ہو گی؟ کیا اس حال میں ہماری رام لیلائیں کبھی سپھل ہو سکتی ہیں۔؟

موجودہ قانون کی ہرگز منشا نہیں کہ کسی انسان کو اچھوت سمجھا جائے۔ ملکہ وکٹوریہ کا شاہی فرمان ۱۸۵۸ء کا صاف الفاظ میں اعلان کر رہا ہے۔ کہ وہ انسان

انسان کے درمیان ذات، مذہب، نسل، برادری و رنگ کی کوئی تمیز نہیں ہو گی۔"
جب کیفیت یہ ہے کہ نہ ہمارے دھرم شاستر نہ ہمارا پراچین اتہاس اور نہ موجودہ قانون اچھوت پن کی حمایت کر رہا ہے۔ بلکہ برعکس اس کے صاف اور صریح الفاظ میں تردید کر رہے ہیں۔ پھر اس "چھوت" کو پناہ دے کر ہم کیوں خودکشی کے سامان مہیا کر رہے ہیں۔ اور کیوں دنیا کی نگاہ میں ذلیل اور خوار بن رہے ہیں کیا اب بھی ہماری آنکھیں کھلیں گی۔۔؟

مسلمان بھائیو!

تعصب کو چھوڑ کر ملک کی بہبودی کا خیال کرو۔ دلت ادھار کے کام میں روڑے نہ اٹکاؤ۔ اسلام اچھوت پن کا حقیقی دشمن رہا ہے۔ خبردار ہو یہ اچھوت پن کا بھوت اب اسلامی دائرہ میں داخل ہو رہا ہے۔ جس کا نتیجہ خطرناک ہوگا۔"

ہندو بھائیو!

تمہاری خودکشی اچھی نہیں۔ اپنے پیروں پر کلہاڑی نہ چلاؤ۔ ہندو جاتی کے کٹتے ہوئے انگ (دلتوں) کی رکھشا کرو۔ دلت ادھار کے کام کو تن من دھن سے کامیاب بناؤ۔ اسی میں تمہارا تمہارے دیش کا تمہاری جاتی کا کلیان ہے۔ اوم شم۔

**جگناتھ مصر بی۔ اے۔ ایل۔ ایل۔ بی پردھان شریمتی آریہ**

ادپ پرتی ندھی سبھا جبلپور منڈل مورخہ ۱۳ اکتوبر سنہ ۱۹۲۸ء

# ضروری گذارش

اس ٹریکٹ کے چھپ جانے کے بعد یہ معلوم ہوا کہ جناب کمشنر مسعود ملتان صاحب بہادر نے معروف اپیل کے مقدمہ میں تجویز دیدی۔ اور منجملہ ۲۷ ملزمان کے ایک کو بری کر دیا۔ اور بقیہ ملزمان کو پچیس ۲۵ پچیس ۲۵ روپیہ جرمانہ اور ایک یوم کی سزائے قید کا حکم صادر فرمایا۔ ہم نے اس میں جاٹوں سے ہر چند کوشش کی کہ وے ذلت بھائیوں سے اس کمیٹی کے معاملہ میں قبل سماعت مقدمہ تصفیہ کر لیں۔ لیکن وہ رضامند نہیں ہوئے۔ بالآخر یہ نتیجہ ہوا۔

### نیم ۶

منشا ہی یہ اس سماج کا لاثانی — عالم کو ہو فیض عام باآسانی

یعنی ہوں ترقیاں سہ گانہ حاصل — جسمانی و اتحادی و روحانی

### نیم ۷

ہر شخص سی حسب وقار کی ہو قابل — پیش آئے دہرم اور محبت سے بدل

### نیم ۸

کر دیجئے جہل کو جہان سی معدوم — اور کیجئے علم مین ترقی حاصل

### نیم ۹

ہو اپنی ترقی مین نہ قانع انسان — بہتر نہین ہی یہ پیش دانشمندان

اوروں کی ترقی مین ترقی اپنی — ہر ایک بشر کو ہی سمجھنا شایان

### نیم ۱۰

جن کاموں مین ہو رفاہ عالم منظور — ہو کثرت رای سے ہر انسان مجبور

ہان جن مین فقط رفاہ ذاتی ہو — فارغ مختار ہی بشر ان مین ضرور

# کارنامہ آریہ سماج

ای آریہ سماج کہون مین کہ کیا ہی تو — مذہب کی ناؤ کیلئے اک ناخدا ہے تو

بیمار آتماؤن کا دارالشفا ہی تو — جان بر لبون کیواسطے آب بقا ہی تو

مُردہ تنون مین روح نئی تونے ڈالدی

عیسیٰ کی قدر عام دلون سی نکالدی

آنکھون مین دشمنون کے مجسم قضا ہی تو — اور دوستون کو دوست ہی اک باوفا ہے تو

دھرما ہلاشیون کیلیے رہنما ہے تو — اور خادمان ملک کا اک بادشاہ ہی تو

دنیا مین ڈوبتون کیلئے اک جہاز ہی

بندہ ترا حریم شہ نسلے نیاز ہی

ہی خاص و عام کیلئے اک باغ جاودان — ناصح ہے تیری سوامی دیانند نکتہ دان

تجھ مین ہین نصب وید کی اشجار بیکران — جیسے علوم کی ہین لگی جسمین ڈالیان

کوشش رہی جو ایسی ہی جیسی ہی آج کل

دھرم ارتھ کام موکش کے آئینگے تبھی پھل

گورودت جی نے دی ہے تری پرورش جان — تب تو نے پائی صرصر الحاد سے امان

تجھ مین ہے دیانندیون کی باد صبا روان — اور منشی رام ہے ترا سچا نگاہبان

آفت خزان کی چیز ہے کیا تیرے سامنے

سینچا ہے اپنے خون سے تجھے لیکھرام نے

اصلاح ملک مین تو عدیم المثیل ہے — علم وکمال وفضل مین تو بے عدیل ہے

تو اتفاق و یکجہتی کی دلیل ہے — کونین کی فلاح کا سچا کفیل ہے

دل مین خیال جسکے ترا جاگزین ہے

کچھ شک نہین۔ کہ وہ شہ دنیا و دین ہے

تو نے شراب نوشی کا بلوہ مٹا دیا — گردن پہ گوشت خواری کی خنجر چلا دیا

افیون و چرس و بھنگ کا سکہ اٹھا دیا — حقہ ہمارے دل سے دھوان سا اڑا دیا

گھر جسکے دل مین کر گیا ہے اے سماج تو

عادات بد کو جانتا ہے وہ بشر عدو

قانون بھی مٹا نہین سکتا تھا جو ذنوب — دنیا کے خوف سے نہین چھپتے تھے جو عیوب

بد رسمون سے بد کو سمجھنے لگے ہین خوب — ہم یون سے ہو گئے تھے سراسر سیہ قلوب

در پر ترے جو صدق عقیدت سے ڈٹ گیا

ساری برائیون سے دل اسکا پلٹ گیا

رشوت سی ہو گئی ترے باعث بہت نفور | اور زانیون نے کردیا بالکل زنا کو دور
بیہودہ شاعری سی بچے بعض باشعور | تضیع وقت کو بھی سمجھنے لگے قصور

اکثر کو تونے صدق کا پابند کردیا
دروازہ جو گناہ کا تھا بند کردیا

کل بت پرستیون کو مٹاتا ہی تو سماج | کرتا ہی دور صفحۂ دل سی برے رواج
پھیلانا چاہتا ہی فقط دھرم کا ہی راج | بندوق توپ کی نہین کچھ تجھکو احتیاج

دنیا کی سلطنت سی نہین ہے غرض تجھے
بیہودہ پالسی کا نہین ہے مرض تجھے

تیرے یہان جہاد کا کرنا روا نہین | تیرے یہان طمع سی بلانا بجا نہین
تیرے یہان درست فریب و دغا نہین | توبہ کا باب تیرے مکان مین کھلا نہین

جیسا عمل کریگا عوض ویسا پائیگا
بوئے گا خار پھول کہان سی اٹھائیگا

تو چاہتا ہی یاد مین سبکی شدہاری جائین | مردہ طبیعتین جو ہوی ہین ابہار جائین
تکلیفین جو ہر اہل جہت پڑین وہ سہاری جائین | فوجین ادہر ادہر کی لڑا کر نہ ماری جائین

تو چاہتا نہین ہے کہ انسان ہلاک ہون
ہان چاہتا ہی یہ کہ وہ ہیون پاک تن

تو چاہتا نہین ہے کہ عیسائی سب بنین — یا دور ہم گروہ مسلمانون کا کرین

یا ہندوون مین جتنے ہین شامل وہ دُکھ بھرین — یا اَور قومین جتنی ہین ہمسے وہ سُب ڈرین

تیرا خیال یہ ہے سب انسان ایک ہون

بدیون کو چھوڑ چھوڑ کے ہر طرح نیک ہون

گُن کرم اور سبھاؤ سے ہین تجھ مین چار پر — تبدیل برن کا تجھے حاصل ہی اختیار

شودر اپنی سعی سے ہو بڑے برن مین شمار — اور برہمن کُکرم سے ہو نیچ اور خُوار

جو چھتری کا کام کرے چھتری کہا جائے

جو ویشیون کا پیشہ رکھے ویشیہ بولا جائے

کرتا نہین جو آریہ بنکر بھی نیک کام — عادات بد کا جو کہ بنا ہی ابھی غلام

ہی ہونام جسکا رجسٹر مین درج نام — کرتا ہی ہفتہ وار بھی جو حاضری مدام

اپنا سبھاسد اُسکو تو گردانتا نہین

سِدھانت کیا ہین تیرے وہ پہچانتا نہین

ہے سنسکرت صرف تری مادری زبان — جسمین ہین ثبت وید مقدس کی شُرتیان

رشیون نے جسمین علم کئی سیکڑون بیان — لاکھون نے پائین جس سے جگہ کر یہین یہان

یہ اُم السنہ تری اصلی زبان ہے

ساری زبانہائے زمانہ کی جان ہے

میری سمجھ میں ہی تو دبستانِ علمِ حق | پرلوک کی سکھاتا ہی تو ظلم اور فسق
دیتا ہی نیکیوں کا ہمیشہ ہمیں سبق | مضمون جو نکلہ تیرے نہایت ہی ہیں ادق

محنت جو کرتے ہیں وہی ہوتے ہیں کامیاب
کاہل یہاں بھی کرتے ہیں اوقات کو خراب

تو نے ہون کی رسم کو پھر تازہ کر دیا | خوشبوؤں سے تمام زمانہ کا بھر دیا
نسخہ مفید قلب و دماغ و جگر دیا | کیسا علاج صاف و سریع الاثر دیا

یہ پاک کام کیوں نہ فرائض میں ہو شمار
بگڑی ہوئی ہوا کا ہی جسکے سبب سدھار

تعلیم یہ ہیچ کی تو نی چلائی ہے | بیکار و بد یہ کہو جسسے نفرت دلائی ہے
بیہودہ طاقت اپنی جنھوں نے گنوائی ہے | اون میں بھی اس عمل سے نئی جان آئی ہے

جس پر یہ پند پاک تری کارگر نہیں
حیوان سے بھی کم ہے وہ ہرگز بشر نہیں

چلتی نہیں کسی کی شفاعت تری یہاں | ہیں سارے معجزات و کرامات بے نشان
معقول کو پسند تو کرتا ہے بیگمان | منقول کا بھی عقل سے کرتا ہی امتحان

تیرا امر یہ بات کبھی مانتا نہیں
جبتک کہ عقل سے اوسے سمجھاتا نہیں

جو مسئلہ چلا تھا ہمہ اوست کا نیا — جس کے سبب سے دہریہ سارا جہان تھا
بندے سمجھنے لگ گئے تھے آپکو خدا — اور جیو کو نہ جانتے تھے پرم سے جدا

تو نے دلیل قاطعہ سے وہ مٹا دیا
درگاہ حق میں سر کو ہمارے جھکا دیا

اور دیش سے ترے ہیں وہ دور اور برکنار — جو قوم قوم کی ہیں مچا ہی ہوئے پکار
قومی سبھاؤں کا ہی جو اب بڑھ گیا شمار — جو بو رہی ہیں بیج تعصب کا بار بار

تیار ہی تو سب کے مٹانے کے واسطے
تو ہی مفید سارے زمانے کے واسطے

حلم و ثبات و نفس کشی ترک سرقہ کا — ضبط حواس و علم و خرد جسم کی صفا
ترک غضب ہر ایک جگہ راست بولنا — جو دھرم کے اصول ہیں دس پاک و باصفا

تو نے وہ اے سماج ہمیں سب سکھا دئے
جو راستے ترقی کے تھے سب دکھا دئے

بھارت کی تو نے عظمت دیرینہ کے واقعات — از بر ہمیں کرا دیے بے غور و التفات
وہ گوتم و کناد کے علم اور تجربات — تیرے کرشن اور رام کی وہ باطنی صفات

جس وقت اے سماج ہمیں یاد آتے ہیں
اوج فلک پہ چڑھنے کی جرأت دلاتے ہیں

تونے ہی دی ہے مذہب اسلام کو شکست — عیسائیون کا حوصلہ تونے کیا ہی پست

تونے ہی حق پرست بنائے ہین بت پرست — اور ملحدون کا خوب کیا تونے بندوبست

جو شخص تیری بات سنے اور دل لگائے

ممکن نہین کہ رائی کج اوسکی پلٹ نہ جائے

پہلے تو تجھہ مین ہندو ہوئے تھے فقط شمول — کرنے لگے ہین تجھکو مسلمان بھی اب قبول

عیسائیون مین بھی تیرا الجھہ نہین فضول — ہر ایک کو پسند ہین تیرے غرض اصول

ظاہر مین ہٹ سے بعض اگر مانتے نہین

باطن مین تجھکو لیک برا جانتے نہین

بھارت مین ہو گئی تھی برہمن صفت خور — کی تھین جنہون نے علم بن آنکھین ہماری کور

لیتے تھے دسوین تیرہوین کا مال و زر بزور — اور بیاہ شادیو مین مچاتی تھے خوب شور

تیرے قدم کے فیض سے اے آریہ سماج

وہ دلیش دیش کہتے تھے اُپدیش ہین کا آج

ہم عورتون کو سمجھے تھی بالکل ذلیل و خوار — محروم رکھ کے علم سے کہتے تھے نابکار

تریا چرترون کا رہا تھا نہ کچھ شمار — جو بولتی تھین بھوت چڑیل اور میان مدار

اب تونے انکو علم کا زیور پہنا دیا

ایشور کی بارگہ مین سر انکا جھکا دیا

آواگون کی تونے دلائل بیان کئے
کرم اور اُپاسنا کے مسائل بیان کئے

ایشور کی پرارتھنا کے فضائل بیاں کئے
اور موکش پراپتی کی وسائل بیان کئے

روشن شمع علم سی کیا سینہ کر دیا
عیب و ثواب دہر کا آئینہ کر دیا

قایم کئے ہوئے ہیں ترے ایسے دش اصول
عقل سلیم سنتے ہی جنکو کرے قبول

جنمیں نہیں شمول ہی اک لفظ بھی فضول
جنپر عمل کئے سی ہون دونوں جہان حصول

جو در پہ تیرے صدق عقیدت سے آتا ہے
اخلاص سے تو پہلے ہی انکو سکھاتا ہے

منظور تونے وید کے پرچار کو کیا
مقبول تونے صدق کی گفتار کو کیا

اور گرم تونے نطق کے بازار کو کیا
اور تیز علم و عقل کی تلوار کو کیا

جلسوں نے جابجا جو مزین دیا رہے
تیری ہی ایک فیض قدم کی بہار ہے

کھولے یتیم خانے ہیں تونے کئی یہان
بیکس یتیم بچوں کی ہو پرورش جہاں

تعلیم و تربیت کا بھی ہی تو نگاہبان
ماں باپ ہی تو ہوتے نہیں ایسی مہرباں

گر بال بال میرے بدن کا زبان ہو
تو بھی نہ تیری شان کی قابل بیان ہو

بیوون کو تو نے خوشخبری دی نیوگ کی — رنڈون کی شادی کنواریون سے تو نی منع کی

پت برت ریت عورتون کو جیسے ہی لکھی — تعلیم ناری برت کی مردونکو ہی تو دی

دنیا و دین کے تو نے قواعد بتا دیے

ہر ایک رسم حق کے فوائد بتا دیے

اسکول کھل گئے ہین ترے فیض عام سے — جو چل رہے ہین آج بڑی دھوم دھام سے

تعلیم جنمین ہوتی ہی خوب انتظام سے — آتا ہی جوش آدمی کو تیرے نام سے

جس بات کو کہ تو نے چلایا وہ چل گئی

جس رسم بد کو تو نے نکالا نکل گئی

منظور تجھکو اب ہی گوروکل کا افتتاح — سوچی ہی تو نے کیا ہی مبارک نئی صلاح

دونون جہان کی اس سے ملیگی ہمین فلاح — ایشور سے پرارتھنا ہی مری شام و صباح

تو جلد اس ارادے مین اب کامیاب ہو

گوروکل کا پاک کام ہی جاری شتاب ہو

روکا ہی تیرے وعظ نے نابالغی کا بیاہ — بھارت ہوا ہی جسکے سبب اسقدر تباہ

بچپن مین ہو گئی ہین جو عورات بیوہ آہ — تو اونکے بیاہ مین بھی سمجھتا نہین گناہ

امید ہی ہونیوالا ہی تو جلد کامیاب

بھارت کے اب گذر چکے ہین کیونکہ دن خراب

تو نے کن گتون کا طریقہ اٹھا دیا — اسراف شادی اور غمی کا مٹا دیا

ترپن کے سچے ارتھ کو تو نے بتا دیا — کہتے ہیں جسکو شرادھ یہ ہمکو سکھا دیا

دروازہ خرچ بیہودہ کا بند کر دیا

موقع پہ صرف کرنیکا پابند کر دیا

ہم رکھتے تھے نجوم پر اسدرجہ اعتقاد — ساعت کے سعد و نحس کو کرتے تھے روز یاد

چلنے مین سمجھتا تھا دساسول کا فساد — ہر روز و ماہ و سال سے تھا کچھ نہ کچھ عناد

سارے توہمات سے آزاد کر دیا

جھوٹے تفکرات کو برباد کر دیا

شادی مین رنڈیون کو ہم اکثر نچاتے تھے — لونڈون کا ناچ انسبون مین ہم کراتے تھے

بھانڈون کی بیحیائیون سے حظ اٹھاتے تھے — ان حرکتون سے شرم نہ خاطر مین لاتے تھے

گندہ طریق تیرے سبب دور ہو گئے

مجلس کے جو عیوب تھے کافور ہو گئے

ہم جھوٹے تیرتھون مین ہر اک سال جاتے تھے — اور مفت اپنا وقت و زر انمین گنواتے تھے

مڑی گرتس اور رام کی لیلا بناتے تھے — اور بھاگوت کے قصون پر وشواس لاتے تھے

تو نے ہر ایک بات جو تھی وید کے خلاف

اوپدیش کر کے ہم سے چھڑا دی ہے صاف صاف

ہم بھوک مرنیکو ہی سمجھتے تھے برت اوپاس　　پرماتما کا کچھ نہ رہا تھا لحاظ و پاس

باقی نہیں رہا تھا کوئی ہم مین حق شناس　　پہنے ہوئے تھے جسم پلیس کا لباس

اوسکو الگ ان سب سے ہمارے کرا دیا

خلعت طریق صدق و صفا کا پہنا دیا

بیفائدہ جو لیتے تھے دن رات رام نام　　اعمال کے سدھارنے سے تھا نہ جنکو کام

تیرے نصیحتوں سے وہ اے مرجع عوام　　ایشور کا دھیان کرتے ہین ہر روز صبح و شام

تو نے بتا دیا ہی کہ احکام حق اگر

مانین نہ ہم تو نام کا لینا ہے درد سر

ہم جانتے تھے کھیلن جوئیکا ہی اک ثواب　　اور کرتے تھے دیوالی پہ اوقات کو خراب

نئی دوے کی فکر تھی اک جان کو عذاب　　دل مین خدا کا ڈر نہ گورنمنٹ کا عتاب

دروازہ تو نے وعظ کا جبسے کیا ہی باز

ثابت ہوا کہ ایک ہین چور اور قمار باز

ہولی مین مست ہوتے تھے پی پی کی ہم شراب　　جسکے سبب سے ہوتا تہا دل اور جگر کباب

اور سر پہ خاک ڈالتے تھے اپنی بےحساب　　کپڑونکو رنگ پاشی سے کرتے تھے ہم خراب

تو نے نئے طریق سے بخشا ہمین فراغ

کرتے ہین اب ہون سے معطر دل و دماغ

مفتون تھے غیر ملکون کی ناقص زبان پر | کامل زبان لی نہ فضیلت سی تھی خبر
ابتک تو فارسی مین کھپاتی تھے اپنا سر | انگلش کی نذر کرنے لگے تھے ہم اب نظر

تلقین تیری جب سی ہوئی ہمکو ای سماج
تعلیم سنسکرت کا دینی لگے رواج

ہمکو خیال تہا نہ پروپکار کا ذرا | بھائی سی بھی اگر تھے تو مطلب کے آشنا
فکر معاش مین ہی تھے دن رات مبتلا | اب تیرے دم کی فیض سے اے بانی ہدی

ہر دم ہی دل مین فکر ترقی لگی ہوئی
انسان کی آتما و شریر و سماج کی

ہم اپنے فائدہ ہی مین رہتے تھے شاد کام | یاری سی یار کی تھی غرض فعل سی نہ کام
تہہ مین آپ دوست ہین مادہ صبح و شام | تونے تو نین نیم سی دیا ہمکو اذن عام

اپنی ترقیون پہ قناعت نہ کیجئے
اورون کی بھی ترقی مین کچھہ وقت دیجئے

یہ لوگ ممبرون مین جو شامل ہین بیشمار | عامل نہین ہین جنمین ہیں اب دس بھی فی ہزار
جو وقت و زر بہی کر نہین سکتے ہین کچھہ نثار | سنتے ہی ہی جو یوہی ستیارتھ پرکاش بار بار

اک دن وہ ایسے حق کی طرفدار ہونگے
جان تجھپہ وار دینے کو طیار ہونگے

کیونکر نہ ای سماج ترا ہو یہ اقتدار | بانی تہا تیرا ایسا مہرشی ملک شعار
جسکو کہ اپنی نفس پہ کامل تہا اختیار | جسکی عزیز جان ہوئی اوپدیش پر نثار

سب جانتے ہین اسکا دیانند نام ہی
اوسکی دیا سی دیش مین آنند عام ہی

فارغ ترے صفات کہانتک بیان کرے | اورتا کجا وثبت تری نیکیان کرے
کب تک قلم تری خوبیان کرے | بہتر یہی کہ بند و اپنی زبان کرے

تو اے سماج نعمت رب جلیل ہے
تیرے وقار کی یہی کافی دلیل ہی

ایشور سی پرارتھنا ہی یہی کہ ای سماج | دل مین مری ہی یہ سبب ہے کچہہ آئی کل اج
مدت کے بعد میرا بھی تبدیل ہو مزاج | کل اختیار کرنے کو ہون سو کرونین آج

ساری برائیون کو مین یکلخت چھوڑ دون
دشمنون سی اپنی رشتۂ الفت کو توڑ دون

تمت

# گوروکل کے لیئے اپیل

بہ یہ متر و مری بنتی کو سنو تم دل سے
یہ سماجین ہوئی قایم ہین بڑی مشکل سے

سوامی جی نے کیا انکے لیے جیون ارپن
اور اسی مین ہوا گورودت کا پرلوک گمن

اور اس کے ہی لیے آریہ پتھک کے گئی کام
گھر سے نکلا ہے اسی کیلئے اب ملشی رام

ان سماجون مین اُچت ہے یہی جو دہرم کی بات
یہ نہین ہے تو غرض ہو ہی بڑے شرم کی بات

کیا بڑا دہرم ہی سنسار مین ہو وید پرچار
تیسرا ہی جو نیم اپنا کرو اوسیہ وچار

اور شکشا تو اسی لوک مین رہ جائیگی
دہرم شکشا نہین اُس جنم مین کام آئیگی

سارے سنسار مین کیسے دیجئے گا دہرم اپدیش
کہ اسی دہرم سے پاتا ہے ترقی ہر دیش

دہرم پر لوگ نہین ہوتے مین جبتک آروڑھ
کام سنسار کا بھی کر نہین سکتے وہ موڑھ

نہین دیتے کبھی شبھ کام مین جی کھول کے دان
اور کرموں کو نہین تماگتے بالکل انجان

برہمچرج اپنا وہ قایم نہین رکھ سکتے ہین
ویرج رکشا کا جو پھل ہے نہین چکھ سکتے ہین

مانس مدرا کا مزا چھوٹ نہین سکتا ہے
پاپ سمبندھ کبھی ٹوٹ نہین سکتا ہے

نہ وہ رشوت کے کمانے سے کبھی ڈرتے ہین
اور نہ بیبھچار سے نفرت وہ ذرا کرتے ہین

نہ وہ ماں باپ کی سیوا کی خبر لیتے ہین
اور نہ سنتان کو شکشا وہ اُچت دیتے ہین